دو اوطان خصوصاً بغداد و اسلام بول ولاہور وکشمیر و پشاور و ملک سندھ
حیدرآباد و ہندوستان و کاٹھیاوار و من گنہگار ذرہ وار بی مقدار را سرافراز
فرمود بمکاتیب شریف خود ہا مرہون منت لمنوع انداللہ تعالیٰ جل شانہ بنعمائی بے
منتہای خود مسرور موفور گرداناد وانہ رادف بالعباد بحرمۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم
وآلہ الامجاد از بغداد شریف از جناب سیادت مآب مولینا سید حامد القادری نقیب
زادہ ابن سند الکاملین وسند العارفین مولینا سید محمد صالح صاحب نقیب زادہ حسنی
حسینی جیلانی بغدادی عراقی قدس اللہ سرہ مکتوب رسیدہ

| نقل اصل | بسم اللہ الرحمن الرحیم | |
|---|---|---|

السلام الاتم المخرج بالمودۃ والاکرام نخص بہ المحب الشفیق الاشیم مولوی محمد مرید محی الدین المکرم
سلمہ اللہ تعالیٰ امین کل الم بحرمت سید العرب والعجم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آمین غب السلام
السوال عن خاطرکم العاطر ومزاجکم السلیم الظاہر وعنا الفضلہ تعالیٰ وبرکۃ الاجداد لم نزل بخیر ولا زلنا
ندعو اللہ لکم وللمسلمین فی الاوقات الخمس عند حضور مرقد جدنا قطب دائرۃ فلک السعود والغوث الصمدانی
قدس اللہ سرہ النورانی بالخیر والسرور واسئلہ تعالیٰ بجاہہ ان یوفقنا وایاکم للخیر ولما یحبہ ویرضی امین
ثم الباعث التحریر کتاب المودۃ والدعا ہو بینما نترقب اخبارکم البشارۃ اذ یا سر ساعۃ وصلنا کتابکم المورخ
۱۰ صفر المظفر فقرانٔاہ مسرورین واللہ تعالیٰ حامدین لدوام سلامتکم وسلامۃ جمیع من الاحباب
وما ذکرتم فیہ صار مفہوم اما عن وصول کتابنا الیکم ومسرتکم فیہا فذلک من صدق المودۃ ومشہور
عندنا محبتکم ازید من ذلک واما ما عرفت من طرف تاخیر طبع حجۃ البیضا بسبب عدم الروبیات من
مصرف حجۃ البیضا فاللہ یسہل ببرکۃ الغوث من غیوبہ وانشاء اللہ لا تقطعون الامل عن قریب بحولہ
تعالیٰ تیسر روبیتا فی طبع الباقی منہ بالتدریج لا مرۃ واحدۃ ولکن امضیا صار بلیح الطبع من ہذا القدر والذی
ارسلتموہ مطبوع منہ وصلنا فی البوستہ لصفۃ راجستری ومعہ ایضاً کتاب ثبوت الشفاعۃ واحد

لنسخة لنا دالثانی للجناب الافضل السید عبدالرحمن افندی فاما الذی الی السید عبدالرحمن افندی
عطیناه له وصار مسرور بذلک یبلغکم الدعار والذی الینا فالآن نحن بمطالعة واطلعنا علی عباراته
فاذا ہی عبارات رائقة فائقة مستحسنة المآل نسئل اللہ ان یجعل سعیکم مشکورا انہ کریم غفور فحقیقة انکم بذلک
نفعتہم بنہج الافادة للخاص والعام خصوصا ثبوت الشفاعة لسید المرسلین والندار فی الاغاثة بالنبی صلی اللہ
علیہ وسلم واسماع الموتی الذی ہو خلاف الوہابیة الجاحدین لذلک وعلی الخصوص باب المحاسن و
الاوصاف والکرامات الحاصل جمیعہ لایق مستحسن جزاکم اللہ خیر ہذا والمامول ان لا تقطعونا اخبارکم
ومکاتباتکم علی الدوام ولاتنسونا من الدعوات الخیریة کما انا لم ننساکم من دعار الخیر عند الحضرة السنیة
وبلغوا اسلامنا ودعائنا الجمیع من یسئل عنا من المریدین والمحبین وعلیکم السلام ورحمة اللہ وبرکاتہ سنہ ١٣٤١ھ
تاریخ ١٧ ربیع الاول الداعی گیلانی زادہ خادم سجادہ جدی السید محمد حامد القادری خلف الرشید
پیر سید محمد صالح القادری نقیب زادہ الحسنی الحسینی علیہ الرحمة از استانبول مکتوب مرغوب جناب
مستطاب سیادت مآب سعادت وشرافت انتساب مولینا الشیخ السید محمد سیف الدین افندی
الجیلانی الحموی ابن عمدة العلمار الکرام مفتی الاسلام الشیخ السید محمد مرتضی افندی گیلانی حموی زاد درجتہ
وبرکاتہ نقل اصل ہو اللہ تعالیٰ شانہ قدوة العلمآر الکرام فخر المشائخ العظام حضرت مولوی الشیخ
محمد مریدی الدین صاحب القادری الغفوری دام بقاؤہ آمین من بعد السلام علیکم ورحمة اللہ وبرکاتہ
ابدیٰ لجنابکم قد اخذت کتابکم العزیز وما شرحتم بہ صار معلومنا فحمدنا اللہ تعالیٰ علی صحتکم وصحة جمیع الاحباب
والمریدین بلغوا اسلامنا الی کل من یسئل عنا بطرفکم من المحبین والاخوان ووصلنا من کتابکم الشفاعة حقیقة
کتاب لا مثال لہ مفید یا بہ جامع لکل فضیلة حسنة جزاکم اللہ عن صاحب الشفاعة الکبری صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم خیر الجزار فی الدنیا والآخرة ووفقکم اللہ لکثیر من التالیف المغیرة الدینیة وادام اللہ بقارکم
فی التاریخ ١٦ ربیع الآخر ١٣٤١ھ الراقم گیلانی زادہ السید محمد سیف الدین ابن نقیب اشراف حماہ
السید محمد مرتضی الجیلانی الحسنی عفی عنہ از شہر لاہور مکتوب مرغوب جناب مستطاب معلی القاب
علامۂ زمان فہامۂ دوران محب النوادر مولانا مولوی غلام قادر صاحب اعلیٰ مراتب ساکن بھیرہ

لاہور ۳

زاد عنایتہ - بخدمت بابرکت جامع الحسنات والبرکات عارف معارف عارج معارج تصدیق
واصل مقام تحقیق وتدقیق مولوی محمد مرید محی الدین صاحب سلمکم اللہ تعالیٰ بحسن التوفیق السلام علیکم
ورحمۃ اللہ وبرکاتہ الحمد للہ کہ فضل حق سبحانہ شامل حال است وعافیت مزاج وہاج مسئول ومامول
سابقاً مکتوب بہجت اسلوب وحالا کتاب جامع الصحائف واللطائف تنویر الشفاعۃ وسائر رسائل
طرائف وفتاوای شریف مسرور الحب مجبور الحال فرمود جزاکم اللہ تعالیٰ وشکر سعیکم اللہ تعالیٰ قبول
فرماید وعوام وخواص را نفع عظیم بخشیدہ ہیچ مسائل ورسائل یاد باد بتجبیر طبع آوردن موجب ترویج
دین متین است ومثمر اجر عظیم مکتوب سامی در بہرہ رسیدہ وکتاب در لاہور سہ روز تاخیر در جواب
رفت معاف فرمایند کہ طبیعت کاہل بود مولوی عزیز اللہ بیگ سلام عرض میکند راقم فقیر غلام قادر
از لاہور یوم دوشنبہ ۱۳ تاریخ شہر صفر المظفر ۱۳۱۰ھ از شہر کشمیر محلہ عالیکدل عنایت نامہ
عنبر شمامہ جناب فیضمآب سیاوت پناہ کمالات دستگاہ معارف آگاہ صاحب سجادہ قادریہ
وحالات سنیہ مکرمی حاجی میر قاسم الحسینی القادری زاد اجلالہ واقبالہ ہو القادر مولویصاحب
فضیلت پناہ جامع المعقول والمنقول حاوی الفروع والاصول محب خاندان قادریہ مولوی محمد
مرید محی الدین الحنفی القادری الغفوری دام فیضہ از جانب فقیر سید قاسم قادری عالیکدلی بعد
اتحاف تحائف سلام مسنون الاسلام واضح خواطر شریف آنکہ کتاب شریف لاجواب مسمی بہ
ثبوت الشفاعۃ بعد نگرانی بسیار دیدہ انظار منتظران را روشن ومنور گردانید آن کتابی است لاجواب
کہ قلم از تحریر اوصاف بی پایانش عاجز وقاصر است وبیان در تقریر مدایح بیکرانش فاتر سفینہ کہ درو
بحرہا گو داین است ومقبول ودلنشین ناظران عقیدت نشان ومحبان حضرات عالیہ درجات شدہ
است انشاء اللہ تعالیٰ آیندہ از آنجناب بقیمت نقدی برای مطالعہ دیگران یعنی ہر کہ خواہد طلب داشتہ
آید جزاکم اللہ فی الدارین خیر الجزا رامین خادم جناب عالیہ قادریہ سید قاسم قادری حسینی عالیکدلی
عفی عنہ ۱۲ ماہ صفر المظفر یوم سہ شنبہ ۱۳۱۰ھ [سید قاسم حسینی] از قریہ مردان ضلع پشاور مکتوب
مرغوب محبوب جناب فیضمآب معلی القاب مجمع الفضائل ومنبع الفواضل اعلم العلماء قدوۃ الکملاء

کشمیر

قریہ مردان

مکرم بسجید مولانا سید احمد سلمه الله الاحد الملقب بمیا نصاحب گجگری زاد فیوضاته و برکاته رباعی
نوک قلم صنع تو در مبدا ر فطرت ❁ انگیخته بر صفحهٔ کن صورت اشیا ❁ سجاده نشینان نه ایوان افلاک را ❁
حکم تو فروزنده قنادیل زوایا ❁ مؤسس اساس دین متین ❁ ممهد قواعد سنة سید المرسلین ❁
مظهر احکام مفید الیقین ❁ ❁ اعنی محمد مرید محی الدین سلمه رب العالمین ❁ از جانب دعاگوئی غائبانه
بعد از تبلیغ قوافل دعوات وافیات و ترسیل صحائف تحیات زاکیات معروض ضمیر منجلی نظیر میگرداند
که احوال این محال بر طبق مشیت ذو الجلال موجب حمد است امید از جناب ایزد منان که جریان احوال آن
جانبان سبب شکر بی پایان بوده باشد مهربانا خط فرحت نمط آن شفقت مزید در آوان سعید رسید
چون هلال شوال فرحت افزا گردید و رسائل مراسل آنجناب جان رفته از معدن بدن گویا باز گردانید
بیت افغانی شکر شکر و باری پروردگاری ❁ چه دایم دی بخاطر کی د دین کاروی ❁ په تصنیف رسائل
مشرف ته ❁ رسائل د دین لیگی پهر طرف ته ❁ خیر الکلام ماقل و دل و لم یمل العبد (سید احمد) از شهر
پشاور در مکتوب مرغوب از جناب فیضمآب فضیلت پناه کمالات دستگاه مشفق اشفق مکرم بلا عد
وحد و د حاجی مفتی محمود سلمه الله الودود زاد الطافه بجناب خوبی های بیکران و نیکوئی های بی پایان
فاضل جلیل القدر و کامل نبیل المنظر مولانا و اولانا مولوی محمد مرید محی الدین صاحب دام افضاله از جانب
تراب اقدام هر که و مه عاجز آمو و محمود بعد از تسلیمات فراوان معروض آنکه لله الحمد و المنه که جریان حالات
نیاز مند بخیریت است صحت و سلامتی جناب مع کل توابع و لواحق ایشان مطلوب آنکه از رسیدن
نوازشنامه جات جناب ممتاز شدم اگر هزار زبان باشد از شکرش بیرون آمده نتوانم بدعاگوئی
و خیر خواهی اکتفا بس است و شیخ صاحب را کتاب اشاره داده ام و احوالات مردم زمانه را دیده
در زاویهٔ گمنامی از همه قطع برید نمودم و هر کسی را آخرت در پیش است اما حامی دین محمدی صلی الله
علیه و سلم خداوند تعالی است بتعصب متعصبان تغیر و تبدیل نمی یابد چنانچه در دل جناب استیصال
فی ضاله مضله است همین قسم مردم تا قیام قیامت پیدا خواهند شد و به براهین بینهٔ رد ایشان خواهند
آورد و الله تعالی ذات با کمالات جناب را تا دیرگاه صحت و سلامت دارد که بجان فشانی و غمخوارگی

پشاور

وین متین دارید چونکه بنده کاهل است تقصیرش معاف فرموده باشند زیاده والسلام محرره ۹ شهر صفر المظفر سنه ۱۳۱۳ھ

## قصیده

رونق بازار دین است زان مُحیی الدین — اسم سامی با مسمی راست گشته زان مهین
گرچه جسم عالیش از انس چون آمد برون — لیک باطن از ملائک خاصیت دارد ببین
علم وافر صدق مفرط از عرق ریزی در فروع — بهر اخوان می نماید نور مسائل علم دین
چون نباشد اینچنین کو هست خلیفه آنجناب — آفتاب علم بوده بدر زهد زاهدین
بود آن پیر طریقت مرشد راه هدیٰ — ای زهی زان عارف بالله خلافت این
آفتاب آسمان علم فقه مصطفیٰ — جلوه افزائے بروج علم شرع شاه دین
عالم علم شریعت مفتی هر مسئله — در فروع و هم اصول آمده در وهی اینچنین
شد مقید در حصار خجلت و حصن سکوت — وقت بحثش از ذات پاکش هر گروه ضالین
در سخاوت بحر بوده در شجاعت شیر نر — منهزم گشتند کفار زان امام عارفین
نام نامی اسم سامی صاحبست عبد الغفور — زان امام الاتقیا نائب ببین تو محی الدین
یا الٰهی دار مولایم مرید محی الدین — پیشوای خلق جاوید نافع للعالمین
از هموم و از غموم و دور دارش در امان — پر ثمر گردان تو شجرش با غور بارش متین
آفرین صد آفرین بر اینچنین مشفق محب — دوستان را یاد دارد دائما از حب دین
سعی او مشکور بادا والدش مغفور رحیم — قلب او مسرور بادا کان رحمة للعالمین

## وله ایضاً

گرچه دورم از جنابت قرب دارم از خیال — پیش رویم از تصانیف جنابت این وصال
هست کرامت در تصانیف اینکه ناگردد گهی — دل ستوده از قرائت تشنگان را چون زلال
آفرین صد آفرین بر آن مؤلف کرد جهد — ساخت بهر مستفیضان اینچنین سحر حلال

بندگی از پیش کرده پیش وارم ازین سبب
گر عنایات جناب مبذول می باشد همش
مفخر احناف ممدوح است از فضل آلہ
عفو تقصیرات خواہم از تکاہل در جواب
خالق ارض و سما داد و وجودش در امان
باعث ترویج تالیفات او این است ضرور
فیض عامش باد جاری تا که دوران است فلک
چون مُریدِ محی الدین محی الدین را بر سرش
بو حنیفه همچنین دارد توجه بر جناب
بس کن ای مسکین تو بس کن وصف ممدوح است کسی

لیک از سستی و نسیان قاصرم در عرض حال
غیر ذکر خیر سامی کی بر آید زین طلال
تا قیامت ذکر او باقی بود از این خصال
ملتجی ام از کرم این عفو را بی قیل و قال
هم جمیع احباب و اطفال شائقش گرد و کمال
همچو قسطاس اند تمامی منکر از آن تنگ مجال
از تصوف علم هر دو رغم الف کل طلال
فیض جاری مثل باران است زیر آن این خصال
قادری حنفی از آن گشت مشتهر صاحب جمال
از هزاران یک نه آید از آنکه هست حب نوال

لواری ۵

از مکان لواری شریف واقعه سنده حیدر آباد از عالم النحریر و فاضل کامل التحریر حبر العلما افقه فضلا کملا جناب ولایت مآب قطب المشایخ والارباب و قدوة اولی الالباب نخبة السالکین عمدة الفاضلین پیشوای اہل الیقین سند الکاملین شهسوار ناسوت بلند پرواز ملکوت شهباز جبروت صاحب اسرار لاهوت المعتصم بحبل الله المتین وحید زمان فرید دوران مقتدای طریقه انیقه حضرات نقشبندیه مجددیه سعیدیه قدس الله اسرارہم مولانا الحاج مولانا حضرت شیخ محمد سعید صاحب والامراتب سلمه الله تعالی عن جمیع المصائب والنوائب زاده مجده و فیضه و فضله و مرتبته و عنایته من احقر مسکین نالایق تراب اقدام الاولیاء والعلما از این عنایات ایشان موصوف نیستم مگر الله تعالی اجل شانه لسان فیض ترجمان خاصان خود را در باره من احقر مسکین خاکسار و ذره وار بمقدار قبول فرماید منه و کرمه نقل اصل منظوم که از حرف اول مصرع اولی اسم مسکین خاکسار و از حرف اول مصرع ثانی اسم او شان می بر آید

| | | در منقبت توشیح قصیده طبع زاد ایشان سلمه | | |
|---|---|---|---|---|
| م | مخزن اسرار علوم علیم | ا | م | معدن انوار صفات قدیم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ح | حامد و محمود بذکر خدا | ۲ | ح | حامی احکام رسول کریم |
| م | ماحی هر بدع ز شرع نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) | ۳ | م | مورد الطاف رؤف و رحیم |
| د | داده ورا هبر طالبان | ۴ | د | دائم در ذکر خدا مستقیم |
| م | مخلص هر صاف دل و نیک خو | ۵ | س | سفرهٔ اسلام کشاده عمیم |
| ر | رشک فزا را دب عالمان | ۶ | ع | علم گشا بر طبع هر حلیم |
| ی | یافت ز قرآن فهم رمز را | ۷ | ی | یاری بخشید به نعمان عظیم |
| د | دولت افتا بحکمش روان | ۸ | د | دهر جبین کرد بمهر هاش وسیم |
| م | مصدر افعال زی صوفیان | ۹ | و | ورد نما جهر و خفی مستدیم |
| ح | حاجی عرفات بعرفان جان | ۱۰ | ط | طوطی طیشه بشر بعیت کلیم |
| ی | یوزدل بیشه فتوا ر و هی | ۱۱ | ن | نخج فگن در مذهب ها سقیم |
| ا | اسعد دوران وحید زمان | ۱۲ | ل | لال زبان پیشش کام لئیم |
| ل | لطم زن مدعی لاف زن | ۱۳ | و | وافی اخلاص بجان سلیم |
| د | دست فگن حبل متین هدا | ۱۴ | ا | افسر اهدا ر لنفر قش مقیم |
| ی | یافت کس از صحبت او فیضها | ۱۵ | ر | رخت نهد روضه دار النعیم |
| ن | نامی نامش بود احیاء دین | ۱۶ | ی | یاور او غوث جهان شد صمیم |
| ه | هدیهٔ تسلیم و دعاء صفا | | | پیش کشش باد بسلک نظیم |

از شهر رانی پور شریف واقعه سنده حیدرآباد مکاتیب شریف از جناب ولایت مآب قدوة السالکین عمدة الکاملین سلالة السادات الکرام عمدة النجباء العظام اسوة الکبراء الفخام ذی القدر والاحترام المتمسک بحبل الله متین مولانا پیر کبیر سید غلام محی الدین شاه صاحب الحسنی الحسینی الجیلانی زاد فیوضاته و برکاته این مکتوب شریف یوم سه شنبه ۲۶ شهر شعبان المعظم سنه ۱۳۱۲ بذریعه ڈاک رسیده ـ مرید درگاه قطبیه محقق عدیم العدیل مدقق بدیع البدیل نادر النظیر فاقد المثیل محبنا

۲۶۱ مولوی

مولوی معنوی مولوی محمد مرید محی الدین صاحب زاد علمہ بعد تبلیغ دعوات اجابت آیات مسنونہ حضرت سرور کائنات علیہ افضل الصلوٰت والتحیات مکشوف ضمیر درایت نظیر بر مصارف اوقات حسنات ختامالعالی بفضل وکرم حضرت الٰہی مستوجب حمد و شکر نامتناہی است و مژدہ بصحت و سلامتی آن یگانہ روزگار از بارگاہ قادر کردگار مدعا و مرجوا ماہو المدعا درین آوان مسرت اقتران پارسلی چند صحائف افادات روالفت طبع اوعالیہ مرسولہ آن زبدۃ العلمآء در احسن اوقات واشرف آنات ورود سعادت آمود نمود واز مطالعہ آن تبحر علمیت و فور درآیت آن سرمایہ سعادت حالی رائیے خادمان عالی گردید الحمد للہ کہ ایزد مفیض العطایا آن ممتاز البرایا را باوصف حدت طبع وجودت ذہن وکثرت ممارست وکمال معلومیت رسوخیت اعتقاد بحضور فائض النور حضرت قیوم یزدانی قطب ربانی محبوب سبحانی قدس اللہ سرہ العزیز بدرجہ کمال اعطا فرمودہ وبمرتبہ جمیع بین الکمالین شریعت وحقیقت فائز نمودہ است اُمید کہ آئندہ نیز آنچہ جواہر طبیعی از ابحار خواطر بساحل بروز خواہد آمد متعاقبا بنام نامی خادمان درگاہ معلی ارسال داشتہ باشند کہ از مدارج افادت بعید نیست تازہ اینکہ قبل ازین دربارہ تحریر تعیین مکان اذان بین یدی الخطیب اشعاری رفتہ بود درحال نیز اندراج است کہ درین باب از اقوال فقہاء امت مرحومہ ومحدثین سنت نبویہ احقاقا للحق تحقیق کما ینبغی نمودہ عنقریبا ارسال خواہند داشت کہ درین ملک در خصوص این باب اختلافی کثیر روئی دادہ وتعمیل درگاہ معلی تا بصدور تحریر آن تحریر موقوف ومعطل است نوعی کہ مطابق رای خجستہ انتمائی آن سرآمد فضلا رخوا ہد بود تعمیل خواہد رفت زیادہ خیر والسلام فقط تحریر تاریخ ۱۹ ماہ شعبان المعظم ۱۳۱۳ھ

مہر ایشان

ربا غ احمد صالح ز نسل محی الدین
چہ خوش گلیست معطر غلام محی الدین ۱۲

دعانامہ پیر سید غلام محی الدین شاہ الحسنی الحسینی القادری الجیلانی البغدادی

تم الرائی فوری از حاضر الحین خادم العلمآء تراب اقدام الفضلا المدعو بہ مخدوم اللہ بخش عباسی ملازم خاص حضور فائض النور ممدوح مراتب بتسلیمات اشتیاق آیات مطالعہ باد ۱۲ از شہر اورنگ آباد سعید

از جناب شفقت مآب عزت وفضیلت نشان مکرمی ام محمد نور خان سلمہ اللہ المنان دفعدار ترب اول رسالہ سیوم شہر مبئی محلہ گوگاری ناکہ محلہ بابو حجام مدرسہ حنفیہ قادریہ غفوریہ بملاحظہ اقدس جناب حضرت مولانا

ومخدومنا مولوی محمد مرید محی الدین الحنفی القادری الغفوری البشاوری النوشہری دام ارشادہم

باسمہ لیس کمثلہ شئ

دل وجان فقیر فدای آن بدر منیر باد - از فقیر آوارہ وناکارہ تسلیم ونیاز خادمانہ قبول فرمایند - وبدعا
از دیاد حق پرستی ومخلصی از خود پرستی یاد آرند - کتابین پہونچین ہین بدرجہ غایۃ مسرور ہوا از دست
فقیر بینوا ناید ہیچ ✤ ✤ جز آنکہ بصدق دل دعائے بکند ✤ سلمکم اللہ تعالیٰ مع الخیر والعافیۃ فی الدین
والدنیا والآخرۃ درحقیقت آپنے تحقیق مسائل اختلافیہ مین کمال کیا ہے اور یہہ کمال صحیح طور پر آپکے
کمالیت تامہ پر دال ہے - اور یہ کمال بغیر از حصول فیضان الٰہی محال اور حصول فیضان الٰہی بجز قبولیت
خاص وہم وخیال - پس بیشک وشبہ آپ مقبول جناب الٰہی ہو اور منظور بارگاہ رسالت پناہی صلی اللہ
علیہ وسلم زیادہ ازین مبالغہ است ومبالغہ فعل الکاذبین بارک اللہ فی امثالکم ومتع اللہ المسلمین
بطول بقائکم برای فقیر در وقت خاص دعا رخیر فرمایند کہ برای غائب وعدہ اجابت است وما
ذلک علی اللہ بعزیز - عاجز محمد نور خان وفعدار ترب اول رسالہ سیوم مقام چھاونی اورنگ آباد دکھن
از شکارپور سندہ از شفقت نشان غلام محمد ولد پیر حوالدار رسیدہ بخدمت بابرکت جناب مولانا مولوی
محمد مرید محی الدین صاحب بحر العلوم دام فیضہ - بعد السلام علیکم معروض خدمت است کہ قبل ازین یک خط
برائی طلب رسالہ شریفہ متبرکہ مسمی بہ تحفۃ الاخیار فی بیان الصلوۃ علی السکون والوقار ورسالہ ثبوت الشفاعت
از التیفات آن عالم تحریر نوشتہ ارسال نمودہ ام اگر قبل از رسیدن این کارڈ ارسال نمودہ اند بہتر والا بدین
کارڈ ہذا بذریعہ ویلوپی ایبل ارسال نمایند کہ بسی انتظار دارم وشب وروز شوق مطالعہ در تزاید است بسی
مشتاق ام برای خدا محروم نہ سازند وبرای خدا در فرستادن دیر نخواہند کرد بندہ را ممنون احسان
خواہند نمود واقعہ شکارپور سندہ در محلہ پیرواد وائی صاحب راقم غلام محمد ولد پیر حوالدار ایضا نقل مکتوب
بخدمت جامع کمالات ظاہری وباطنی عالم علوم عقلی ونقلی جناب مولانا مولوی محمد مرید محی الدین صاحب
دام فیضہ - بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ معروض خدمت عالی درجت آنکہ حضر تا کتب مرسولہ
جناب سلامت رسیدند بہ نہایت ممنون ومشکور احسان فراوان آن صاحب شدم وآنچہ کتب ورسایل

مولفهٔ آن جناب مطبوع شده باشند از قیمت مفصلهٔ آن اطلاع فرمایند که عین عنایت خواهد شد ۔ راقم
غلام محمد ولد پیریہ حوالدار ساکن شکارپور باتمام رسید انتقال مکاتیبات فارسی و ہندی
مکرر آنکه یک نسخه کتاب ثبوت شفاعت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مشفق کرام سادات عظام
جناب غلام سید صاحب حسینی حسنی نسباً حنفی مذہباً قادری مشرباً واسطی البلگرامی زاد عنایتہ وتحفہ گویان
فرستاده شده بعد ملاحظه آن جناب ایشان در استحقاق کتاب مذکور چند سطری سلیس بعبارت
ہندی تحریر کرده اشفاق نموده فرستاده اند بنا بر آن درین کتاب انگاشته شده که بموجب عبارت
ایشان استحقاق کتاب بدانند و آن عبارت اینست ۔ عالیجناب فیضمآب حضرت قدوۃ
السالکین زبدۃ العارفین جناب مولانا مولوی محمد مرید محی الدین صاحب بحر العلوم
قادری دام اللہ فیوضکم ۔ بعد ادای طریقہ سلام کہ اسم اسلام ہے مدعا نگار ہون ۔ کتاب مرسولہ
جناب مسمیٰ ثبوت الشفاعت خاکسار کو وصول ہوئی اوسکے مطالعہ سے طبیعت نہایت بلکہ بدرجۂ غایت
محظوظ و مسرور ہوئی ۔ اسمین شک نہین کہ آپنے دریا کو کوزہ مین بند کرکے دکھا دیا ہے اور ایک ایسے اہم
مسئلے کو اس تھوڑی سی تحریر مین ختم کردیا ہے ۔ اگر آپ کی اس تحقیق و تدقیق کی کچھ بھی داد دیجائے تو ممکن
نہین کہ وہ ایک دفتر عظیم مین بھی سما سکے اور اگر اس کتاب کی عمدہ اور بہتر ہونیکا ثبوت دیا جائے تو اوسکے
لئے ایک ایسی ہی کتاب اور ہونا چاہیے ۔ مختصر یہ ہے کہ شفاعت کے ثبوت کے لئے ہر مؤمن و دیندار کو اس
کتاب کا اپنے پاس رکھ لینا کافی ہے اسلئے کہ جو جو حوالہ کتب احادیث وغیرہ سے اسمین درج کئے گئے ہین
نہایت مستحکم اور لایق تحسین و آفرین ہین ۔ سچ تو یون ہے کہ ایسا کوئی رسالہ اثبات شفاعت مین آجتک
کسی نے نہین لکھا تھا جسکے ہر فقرہ سے بوئے علمیت اور ہر جملہ سے اثبات شفاعت پائی جاتی ہے ۔ یہ کتاب
کتاب نہین ہے بلکہ اہل اسلام کے لئے اچھی اور مضبوط دلیل ہے جسکے رد کرنے کی اب کوئی مخالف جرأت
نہین کرسکیگا ۔ اور یون تو لوگ خدا کو بھی نام رکھتے ہین تو پھر بھلا بمقابلہ خدا یہ تو کوئی چیز نہین ہے ۔ البتہ منصف
مزاج لوگ برسر انصاف آکر اگر اس کتاب کو دیکھین تو ممکن نہین کہ وہ بے انتہا اس کتاب کی قدر نہ کرین
اور اگر اسحالت مین بھی ایسے معتبر کتاب کی قدر نہ کی تو میرے نزدیک دنیا مین اونسے بڑھکر کوئی کم نصیب

اور بے وقعت سمجھے جانیکے قابل ہوگا۔ کیونکہ پیغمبر صلوٰۃ اللہ وسلامہ کی شفاعت کا اقرار ایسا ہے جیسا کہ
اونکی نبوت کا اقرار اور جس شخص نے اونکی نبوت کا اقرار کیا اوسنے گویا خدا کا اقرار کیا پھر جسنے خدا کو پا لیا
تو وہ صاف نجات پا چکا۔ دوسری اس کتاب مین یہ خوبی ہے کہ لفظ یا رسول اللہ کہنا اور یا محمد
کہنا بجا بڑی مستند احادیثون اور آیات قرآنی سے ثابت کرکے جائز و صحیح رکھا ہے۔ یہی نہین بلکہ تعظیم
رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور علم آنحضرت حیات اور ممات مین یکسان بعد بڑے بڑے دلائلون کے
ثابت کر دکھایا ہے اسیطرح میلاد شریف کا قیام اور قبرون پر پھول چڑہانا اور یا شیخ و یا سید عبد القادر
جیلانی شیئاً للہ کہنا اور اولیاء اللہ کا علم غیب بواسطہ ہونا اور اونکی کرامتون کا اظہار رہنا اور اونسے
بلاؤن وغیرہ کا دفع ہونا بڑے عمدہ طریقہ اور نہایت شرح و بسط کے ساتھ لکھا ہے اوسپر مستزاد یہ ہے
کہ ہر مسئلہ کی تحقیق کے نیچے علمائے وقت کے استفتا اور مواہیر بہی بہت خوبی و خوش اسلوبی کے
ساتھ درج کی گئی ہین۔ جس سے میرا پورا پورا خیال یہ ہے کہ یہ کتاب بباعث اپنے عمدہ اور بہتر ہونیکے
بہت جلد منظور نظر عاشقان حبیب کبریائی ہو جائیگی۔ اور بحد و بے انتہا اون نیک باطن مسلمانون
اور سچے دینداروں کے حق مین مفید اور موثر ثابت ہوگی جنکے صاف دلوان مین ایک شمہ بھی جوش
محبت احمدی اور خواہش شفاعت محمدی ہوگی۔ چہپی بھی خوب ہے اور کاغذ بھی نہایت صاف ہے
خط کے عمدگی بھی بہت اعلی ہے غرضکہ بہمہ صفت موصوف ہے۔ اور باوجود ان سب بھلائیون کے
قیمت بھی بخیال رفاہ عام تھوڑی رکھی گئی ہے۔ جس سے ایہ امید کیجاتی ہے کہ ہمارے دینی بھائی اسکی ایک
ایک جلد خریدنے مین دیر نہ لگائینگے اور اس کتاب کو موجب خیر و برکت سمجھکر ضرور ایک ایک نسخہ اپنے
پاس رکھینگے فقط والسلام اور یہ بھی امید قوی ہے کہ آیندہ کو جناب اپنی اوقات تالیفات و تصنیفات
سے اس خاکسار کو ضرور مشرف فرماتے رہینگے۔ اور اس قطعہ تاریخ کو جو کہ ذیل مین درج ہے اپنی کتاب
مین بشرط گنجایش تحریر فرمائینگے۔ راقم ہیچمدان غلام سید غفر اللہ ذنوبہ و ستر اللہ عیوبہ خوشنویس متخلص بہ منیر

| | قطعہ تاریخ طبع کتاب | |
|---|---|---|
| عجب این نسخہ نادر طبع شد | | کہ شر دشمنان دین رفع شد |

نہ محکام

ز استحکام و اثبات مضامین
چو دیده این رساله خوب و بهتر
بگوش من کسی از غیب گفته

بلای طعن هر منکر دفع شد
پی سال طبع مائل طبع شد
متاع گلشن عرفان طبع شد ١٣٤٢

# فہرست کتاب ثبوت شفاعت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

استفتاء

تمت



تمام شد این کتاب ثبوت الشفاعت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم در مدت دوازدہ سال بعرق ریزی و کوشش مالا کلام تحفہ گویان از جہت اخوان اسلام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

باطل سے دبنے والے اے قادیاں! نہیں ہم
سو بار کر چکی ہے تو امتحاں ہمارا

# غلام احمدی امت کی بوکھلاہٹ

کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا
بھان متی نے کنبہ جوڑا

ناظرین کو یاد ہوگا کہ میں امرتسری مرزائیوں کے طاعونی اشتہار کے جواب میں آٹھ صفحات کا ٹریکٹ شائع کر چکا ہوں۔ اسی کیساتھ حکیم محمد یعقوب صاحب کیطرف سے بھی اشتہار شائع ہوا تھا ان دونو نکے جواب میں مرزائیوں نے ایک ٹریکٹ بعنوان "طاعون سے بچنے کی موثر اور کارگر تدابیر" حال ہی میں تقسیم کیا ہے اسمیں ہم لوگوں کی تحقیق اور ہمارے مطالبات و سوالات کا قطعاً جواب نہیں البتہ چند آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ میں بیہودیانہ تحریف کر کے اپنی روسیاہی کو مٹانیکی کوشش کیگئی ہے اسکے علاوہ غیر متعلق آیات اور مرزا صاحب کے بیربط الہامات پیش کیے گئے ہیں جنکو طاعون کی پیشگوئی سے دور کا واسطہ بھی نہیں اسلیے میں انکا اسوقت جواب دینا ضروری نہیں سمجھتا البتہ مرزائیوں نے جن آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ میں تحریف کی ہے انمیں سے بعض کے متعلق نہایت اختصار کے ساتھ کچھ لکھنا ضروری سمجھتا ہوں اگرچہ اس موضوع پر بہت تفصیل سے خامہ فرسائی کیجا سکتی ہے لیکن چونکہ عام لوگ لمبی تحریر دیکھ کر پڑھنے سے گھبراتے ہیں اسلیے صرف اشارات اور مختصر سوالات و مطالبات پر کفایت کیجاتی ہے اسکے بعد میں پہ ایک جدید مضمون کو جو اسی ٹریکٹ کیلئے لکھا تھا اور اخبار الفقیہ کی اشاعت ۱۴ جون ۱۹۳۶ء میں شائع ہو چکا ہے نقل کر دونگا تاکہ طاعون کے متعلق مرزا صاحب اور انکی امت کی دھوکہ بازیوں اور فریب کاریوں سے عام لوگ بھی خوب واقف ہو جائیں۔

**نمونہ تحریف** مرزائی امت نے "مسیح موعود" کے زمانہ میں طاعون پڑنے کے ثبوت میں حسب ذیل آیات کو پیش کیا ہے:- (۱) واذا وقع القول علیهم اخرجنا لهم دابة من الارض تکلمهم ان الناس کانوا بآیاتنا لا یوقنون (سورہ نمل رکوع ۶) مرزائی امت نے اسکا ترجمہ یہ کیا ہے "یعنی جب لوگوں پر حجت پوری ہو جائیگی تو ہم زمین میں انکے لئے ایک کیڑا پیدا کرینگے جو انکو زخمی کریگا یہ اسلیئے ہوگا کہ لوگ ہمارے نشانوں پر یقین نہیں کرینگے" (صلا ۳۰۲)۔

**غلام احمدیوں سے مطالبات** (۱) اگر اس آیت میں "دابة" کے معنی "طاعونی کیڑا" ہے اور دوسرا کوئی معنی نہیں ہو سکتا تو کیا آیت قرآنی "وما من دابة فی الارض الا علی اللہ رزقها" کے یہ معنی ہونگے کہ خدا تعالیٰ نے صرف طاعونی کیڑونکا رزق اپنے ذمہ لیا ہے اور دوسری مخلوق کا نہیں (۲) اگر اس آیت شریفہ میں "دابة" سے طاعونی کیڑا مراد ہے تو مرزائی امت بتائے کہ مندرجہ ذیل حدیث کا کیا مطلب ہے "قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تخرج الدابة ومعها خاتم سلیمان وعصا موسیٰ فتجلو وجه المومن وتخطم انف الکافر بالخاتم حتی ان اهل الحی لیجتمعون فیقول هذا یا مومن ویقول هذا یا کافر" اخرجه الترمذی منقول از تفسیر ابن کثیر مطبوعہ مصر جلد ۳ صفحہ ۳۷۳

(۳) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام، تابعین، تبع تابعین رضی اللہ عنہم اجمعین کے بالسناد ارشادات پیش کئے جائیں جنمیں آیت زیر بحث میں "دابۃ" کا معنی "طاعونی کیڑا" بتایا گیا ہو اور جس کتاب سے یہ ارشادات نقل کئے جائینگے اسکا مکمل حوالہ دیا جائے (۴) آیت زیر بحث میں جو جملہ "تکلمھم" ہے اسکے تحت میں معتبر و مستند مفسرین نے لکھا ہے کہ "ای تکلمھم الموجودین حین خروجھا بالعربیۃ" (تفسیر جلالین مطبوعہ مصر جلد ثانی ص۴۹) یعنی "دابۃ الارض" لوگوں سے عربی میں کلام کریگا لیکن مرزائیوں نے "تکلمھم" کا ترجمہ لکھا ہے کہ "انکو زخمی کردیگا"، اس ترجمہ کی تائید میں مرزائی امت کوئی صحیح حدیث یا اجماع اُمت نقل کرے۔

ودونہ خرط القتاد۔

**دوسری تحریف** مرزائی اشتہار نے جو دوسری آیت لکھی ہے وہ یہ ہے "وان من قریۃ الا نحن مھلکوھا قبل یوم القیمۃ او معذبوھا عذابا شدیدا (سورۂ بنی اسرائیل)۔ یعنی کوئی ایسی بستی نہیں مگر ہم انکو قیامت کے دن سے پہلے یا تو بالکل ہلاک ہی کردینگے۔ یا سخت عذاب اسپر وارد کرینگے یہ بات کتاب میں لکھی جاچکی ہے اور اسکا فیصلہ ہوچکا ہے"

**استفسارات** (۱) اگر کوئی شخص اس وعید کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب اور آپکی رسالت کے انکار اور آپکی اطاعت سے رُوگردانی کا نتیجہ قرار دے تو مرزائی امت کے نزدیک یہ صحیح ہے یا نہیں؟ اگر صحیح نہیں تو کیوں؟

(۲) میں مرزائیوں کی خاطر فرض کرلیتا ہوں کہ آیت زیر بحث میں جس "عذاب شدید" (بقول مرزائی امت طاعونی کیڑا) کا ذکر ہے وہ "مسیح موعود" کی تکذیب کا نتیجہ اور اسی کے زمانہ سے متعلق ہے لیکن جبکہ تاریخی واقعات کو الف اس امر پر شاہد ہیں کہ مرزا صاحب سے پہلے بھی بارہا طاعون نے قیامت برپا کی ہے تو غلام احمدی امت بتائے کہ مرزا صاحب سے پہلے کون "مسیح موعود" تھا جسکی تکذیب وانکار کے جرم میں "عذاب شدید" نازل کیا گیا؟

(۳) یہاں چونکہ عذاب خصوصی (طاعون) سے بحث ہے نہ مطلق عذاب سے۔ اسلئے مرزائی امت بتائے کہ اس آیت شریف میں وہ کونسا لفظ ہے جسکا معنی "طاعون" یا "طاعونی کیڑا" ہے؟ ورنہ وہ اثبات مدعا میں ناکام رہینگے۔

**ایک اور ایک؟ دو روٹیاں** ایک عبد البطن سے کسی نے پوچھا تھا کہ ایک اور ایک کتنے ہوتے ہیں؟ اس نے نہایت متانت سے جواب دیا کہ "دو روٹیاں"۔ بالکل یہی مثال مرزائیوں کی ہے اس بات کے ثبوت میں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے "مسیح موعود" کے زمانہ میں طاعون پڑنے کی خبر دی ہے۔ اُنہوں نے یہ حدیث نقل کی ہے کہ "مدینہ شریف میں طاعون اور دجال داخل نہیں ہونگے" (مشکوۃ باب حرم المدینۃ)

اور اس سے نتیجہ یہ نکالا ہے کہ "اسجگہ طاعون اور دجال کا ایک ہی جگہ ذکر کیا گیا ہے اور یہیں اس امر کیطرف اشارہ ہے کہ وہ دونوں ایک ہی زمانے میں ہوں گے اور یہ امر ثابت شدہ ہے کہ مسیح کا زمانہ بھی دجال کا زمانہ ہوگا تو معلوم ہوا کہ دجال اور طاعون اور مسیح کا زمانہ ایک ہی ہے" (ص۵)

کیا خوب! اے اللہ کے بندو! اگر مثلاً زید یہ کہدے کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور مسیلمہ کذاب جنت میں داخل نہیں ہونگے تو کیا اسکا یہ مطلب ہوگا کہ ان دونوں مدعیان نبوت کاذبہ کا زمانہ ایک ہی ہے؟ پس جب حدیث مذکور میں

طاعون اور دجال کا ایک ساتھ ذکر ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ ایک ہی زمانہ میں ہوں گے تو یہ کہنا خود بخود غلط ہو گیا کہ طاعون اور مسیح کا زمانہ ایک ہے مرزائیو! اسکو سمجھو! اور اپنی حماقت پر آنسو بہاؤ!

**چہ دلاور ست دزدے کہ بکف چراغ دارد**

میں نے پہلے نمبر میں انجیل کی پیشگوئی درج کی تھی جسمیں جھوٹے مسیحاؤں اور کاذب نبیوں کے زمانہ میں نزول آفات کا ذکر ہے مرزائیوں نے اس کا تو کوئی جواب نہیں دیا بلکہ نہایت بیحیائی سے مرزا کی مسیحیت ثابت کرنے کیلئے پھر اسی پیشگوئی کو بطور شاہد پیش کیا ہے اسکے متعلق کچھ زیادہ عرض کرنے کی بجائے ناظرین سے صرف یہ درخواست کرتا ہوں کہ آپ اگر مرزائی امت کی ایمانداری کا اندازہ لگانا چاہتے ہیں تو زیر بحث مسئلہ کیلئے نئے عہد نامہ کی حسب ذیل کتابوں کو پڑہیں۔ متی باب ۲۴۔ مرقس باب ۱۳۔ لوقا باب ۲۱۔ انکے اس حصہ کو جسکی نامکمل عبارت مرزائی امت نے نقل کی ہے بیاق وسباق کے ساتھ ملا کر پڑہنے سے ان کی خیانت اور بیہودیانہ تحریف کا پتہ ملسکتا ہے۔ مرزائیوں کے ٹریکٹ مذکور کے متعلق کچھ اور بھی کہنا ہے لیکن اب گنجائش نہیں اسلئے "الفقیہ" میں اپنے شائع شدہ مضمون کو ذیل میں نقل کرتا ہوں:-

# ہندوستان میں مرضِ طاعون

## مسیلمہ پنجاب کی کذب بیانیاں

## امتِ مرزا کی باطل پرستی

مرزا غلام احمد قادیانی آنجہانی سرزمین پنجاب میں ایک عجیب وغریب شخص گذرے ہیں آپ نے اپنی نبوت ورسالت اور مسیحیت ومہدویت منوانے کیلئے اس غضب کے دہوکے اور فریب دیئے اور اسقدر صریح جھوٹ بولے ہیں کہ مسیلمہ کذاب کی روح بھی پھڑک اٹھی ہو گی اور حقیقت ہے کہ آپنے اسود عنسی اور بہاء اللہ ایرانی کے بھی کان کتر دیئے ناظرین کو یقین نہ ہو تو بطور نمونہ مندرجہ ذیل تحریر کو بغور ملاحظہ فرمائیں:

**طاعون اور مرزا قادیانی** مرزا صاحب نے اپنے دعاوی کی صداقت میں جو سب سے زبردست دلیل، بیان کی جسکو آپ کثرت سے کتابوں، اخباروں، رسالوں، اشتہاروں اور تقریروں میں ہمیشہ دہراتے رہے اور جسے مرزائی امت بھی مرزا صاحب کا "عظیم الشان معجزہ" قرار دیا کرتی ہے یہ ہے کہ "مرزا صاحب نے قبل از وقت طاعون پھیلنے کی خبر دی تھی چنانچہ پیشگوئی کے مطابق یہ مرض پنجاب میں پھیلا" اس "پیشگوئی" کو وزن دار بنانے اور "عظیم الشان معجزہ" ثابت کرنے کی غرض سے مرزا صاحب اور آپکی امت نے جن شرمناک

حرکات اور قابلِ نفرت دجل و خدع کا ارتکاب کیا ہے۔ اس کو معلوم کرنے کے بعد ایک حق پرست انسان کا دل خوفِ خدا سے کانپ اٹھتا ہے اور ایک سچے مسلمان کا دماغ اس جھوٹ کی نجاست کے تعفن سے پھٹا جاتا ہے :

**پیشگوئی کی حقیقت**

جس وقت بمبئی کے علاقہ میں طاعون نمودار ہوئی اور وہاں بہت لوگ اسکا شکار ہو رہے تھے اور وہاں سے بعض مریض ضلع جالندھر اور ہوشیار پور میں آئے تو ان اضلاع میں بھی طاعون کے کیس شروع ہو گئے اسپر صاحب کمشنر بہادر دہلی نے گورنمنٹ پنجاب کو لکھا۔ کہ اضلاع جالندھر و ہوشیار پور میں بمبئی کے علاقہ سے طاعون کے مریض آئے ہیں سخت خطرہ ہے کہ پنجاب میں بھی طاعون پھیل جائیگی اسلئے گورنمنٹ حفظ ماتقدم کے طور پر تدابیر اختیار کرے تو بہتر ہے چنانچہ گورنمنٹ نے "بیاس" کے مقام پر قرنطینیہ قائم کر دیا تاکہ جالندھر اور ہوشیار پور کے علاقہ سے آنے والوں کو وہیں روک دیا جائے (رسالہ "مرزائیت کا جنازہ" صفحہ ۶۸ و ۶۹)

ان حالات سے مرزا صاحب نے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی اور "طاعون" کے عنوان سے ۶ فروری ۱۸۹۸ء کو ایک دو ورقہ اشتہار کے ذریعہ سے آپ نے یہ پیشگوئی شائع کر دی کہ پنجاب میں بھی طاعون پھیلنے والی ہے اس نام نہاد "پیشگوئی" پر مرزا صاحب اور آپ کی امت کو بڑا ناز ہے حالانکہ اس سے قبل بمبئی جالندھر اور ہوشیار پور کے علاقوں میں طاعون اپنا کام کر رہی تھی چنانچہ اسی دو ورقہ اشتہار میں مرزا صاحب کو اقرار ہے اور اس کی ابتدا ہی ان الفاظ سے ہوتی ہے کہ

"اس مرض نے جسقدر بمبئی اور دوسرے شہروں اور دیہات پر حملے کئے اور کر رہی ہے انکے لکھنے کی ضرورت نہیں۔ دو سال کے عرصہ میں ہزاروں بچے اس مرض سے یتیم ہو گئے اور ہزارہا گھر ویران ہو گئے۔ دوست اپنے دوستوں سے اور عزیز اپنے عزیزوں سے ہمیشہ کے لئے جدا کئے گئے اور ابھی انتہا نہیں × × اس مرضِ مہلک سے اب تک بکلی امن حاصل نہیں ہوا۔ بلکہ بمبئی میں ترقی پر ہے اور کچھ شک نہیں کہ ملک پنجاب بھی خطرہ میں ہے :

اس اشتہار کے شائع ہونیسے پہلے بھی (یعنی بتاریخ ۲۲ جنوری ۱۸۹۷ء) مرزا صاحب کو اعتراف تھا کہ "آجکل بمبئی میں ہزارہا لوگ طاعون سے مر رہے ہیں" (ضمیمہ انجام آتھم صفحہ ۵۸)

پس ہر ایک وہ شخص جسکے دماغ میں غباوت و غوایت کی بھس نہیں بھری ہوئی بآسانی سمجھ سکتا ہے کہ مرزا صاحب کی اس "پیشگوئی" کی حقیقت اور وقعت کیا ہے؟ مرزائی دوستو! ؎

اب دامِ مکر اور کسی جا بچھائیے
بس ہو چکی نماز مصلّے اٹھائیے

**مرزا صاحب کا صریح جھوٹ**

متنبی قادیانی مرزا غلام احمد آنجہانی اپنی اس "پر تزویر پیشگوئی" کو گوناگوں فریب کاریوں اور طرح طرح کی جعلسازیوں سے منوانے کی لاحاصل سعی کرتے

رہے ہیں۔ ان میں سے ایک فریب اور جھوٹ ایسا واضح ہے کہ جس کے سمجھنے کے لئے اعلیٰ فہم اور وسیع علم کی ضرورت نہیں۔ بلکہ ادنےٰ درجہ کی عقل رکھنے والا انسان بھی اس کو سمجھ سکتا ہے وہ کیا ہے۔ اس کو خود مرزا صاحب کے الفاظ میں سنیئے!

"حضرت مسیح کی پیش گوئی میں نہ کسی خارق عادت زلزلہ کا ذکر ہے اور نہ کسی خارق عادت مری یعنی طاعون کا۔ اس صورت میں کوئی عقلمند ایسی پیشگوئیوں کو عظمت اور وقعت کی نظر سے نہیں دیکھ سکتا۔ مگر جس ملک کے لئے میں نے طاعون کی خبر دی۔ اور شدید زلزلوں سے اطلاع دی ہے وہ اس ملک کی حالت کے لحاظ سے درحقیقت عظیم الشان پیش گوئیاں ہیں۔ کیونکہ اگر اس ملک (ہندوستان) کی صدہا سال کی تاریخ دیکھی جائے تب بھی ثابت نہیں ہوتا کہ کبھی اس ملک میں طاعون پڑی ہے۔ چہ جائیکہ ایسی طاعون جس نے تھوڑے ہی عرصہ میں لاکھوں انسانوں کو ہلاک کر دیا"

(حقیقۃ الوحی ص۱۵۹ و ۱۶۰)

ناظرین اس عبارت کے خط کشیدہ حصہ کو غور سے پڑھیں یہ ایک ایسا صریح، صاف اور سفید جھوٹ ہے کہ اس کی نظیر کسی جھوٹے نبی کے دعاوی میں شاید نہ مل سکے گی۔ تاریخ کے اوراق اور ہندوستان کے گذشتہ واقعات مرزا صاحب کے اس بے بنیاد اور جھوٹے دعوے کی پکار پکار کر تکذیب و تغلیط کر رہے ہیں لیکن مرزائیوں کی ہٹ دھرمی اور باطل پرستی ملاحظہ ہو کہ اپنے گورو کے اس شرمناک جھوٹ کی برابر تائید کر رہے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ اپنی عقل و فراست اور صداقت و دیانت تک کو مرزا صاحب کے رحم پر چھوڑ چکے ہیں!

**امّتِ مرزا اپنے گورو کے قدم پر**

چنانچہ ڈاکٹر چودھری محمد شاہ نواز خان مرزائی اسسٹنٹ سرجن جہلم نے اخبار "فاروق" قادیان کی اشاعت ۲۰ مئی سنہ ۱۹۲۶ء کے صفحہ ۱۱ میں ایک مضمون بعنوان "پلیگ کے متعلق ضروری ہدایات" شائع کرایا ہے جس میں انہوں نے ایڑی چوٹی کا زور لگا کر یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ طاعون مرزا صاحب کو نہ ماننے کی وجہ سے پیدا ہوئی۔ اور یہ کہ طاعون کے متعلق جو پیش گوئی مرزا صاحب نے شائع کی تھی۔ یہ ان کا "عظیم الشان معجزہ" ہے چنانچہ ڈاکٹر مذکور لکھتے ہیں:-

**پیشگوئی کی عظمت**

"لوگ کہتے ہیں کہ وبائیں دنیا میں آیا ہی کرتی ہیں اگر طاعون کے متعلق پیش گوئی کر دی تو کونسی بڑی بات ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ دنیا میں وبائیں پڑا ہی کرتی ہیں۔ مگر وہ عام قانون طبعی کے ماتحت ہیں

مثلاً ایک ایسے ملک کے متعلق طاعون کی خبر دینا جس میں طاعون کی شکایت پہلے بھی رہی - کوئی بڑی بات نہیں - مگر ایک ایسے ملک کے متعلق پیش از وقت خبر دینا جس میں ہزاروں سالوں سے اس مرض کا نام و نشان نہ ہو - واقعی ایک معجزہ ہے ہندوستان کی تاریخ کی ورق گردانی کر جاؤ - پچھلے ہزار سال کے عرصہ میں اس ملک میں طاعون کا ذکر تک نہیں - پھر ایک ایسے ملک کے متعلق طاعون کی پیشگوئی کرنا معجزہ نہیں تو کیا ہے ؟ میرے نزدیک اس پیشگوئی کی عظمت کو بڑھانے والا ایک اور امر یہ ہے کہ طاعون قانون طبعی کی رُو سے سرد ملک کا مرض ہے اور ہندوستان جیسے گرم ملک میں یہ مرض نہیں ہو سکتا - پس اگر یہ پیش گوئی قیاسی ہوتی یا کسی نجومی کا قول ہوتا تو وہ یقیناً کسی سرد ملک کے متعلق ہوتی جہاں طبعی طور پر اس کے موافق حالات مل جاتے - مگر ایک گرم ملک کے متعلق اور ایسے گرم ملک کے متعلق جس میں ہزار سال سے طاعون کا نام و نشان نہ ہو پیش از وقت طاعون کی خبر دینا ایک ایسا عظیم الشان معجزہ ہے جس کی نظیر دنیا میں بہت کم ملے گی ۔"

**ختم اللہ علی قلوبھم کا نظارہ**

عام لوگ اس امر پر بڑی حیرانی کا اظہار کیا کرتے ہیں کہ مرزا صاحب کی امت میں بڑے بڑے تعلیمیافتہ اور متمول لوگ کیوں کر داخل ہیں ؟ لیکن اگر وہ اپنی حیرانی کو دُور کرنا چاہتے ہیں - تو مرزائی اسسٹنٹ سرجن کی منقولہ بالا تحریر کو پڑھیں اور غور کریں کہ اس تحریر میں تاریخی واقعات کو "ڈاکٹری" کے زور سے کس طرح جھٹلانے کی لغو کوشش کی گئی ہے اس سے ثابت ہو رہا ہے کہ مرزا صاحب کی محبت کے جوش میں ان کے دعاوی کاذبہ کی تائید کرتے ہوئے مرزائی امت خدا اور رسول کی، قرآن و حدیث کی، اور واقعات و حقائق کی تکذیب گوارا کر لیتے ہیں مگر مرزا صاحب کی فریب کاریوں اور غلط بیانیوں کا کبھی اعتراف نہیں کرتے بلکہ ان کو مرزا صاحب کا "عظیم الشان معجزہ" قرار دیتے ہیں گویا وہ اس پر قسم کھا چکے ہیں کہ

پھرے زمانہ، پھرے آسماں، ہوا پھر جا
بتوں سے ہم نہ پھریں، ہم سے گو خدا پھر جا

**جادو وہ جو سر پہ چڑھ کے بولے**

مرزا صاحب اور انکی امت نے طاعون کے متعلق جو مذکورہ بالا غلط بیانی کی ہے انکی تردید میں متعدد تاریخی حوالے پیش کئے جا سکتے ہیں لیکن میں اس سلسلہ میں کسی اور کتاب یا اخبار کا حوالہ دینے کی بجائے خود قادیان کے مشہور و معروف اخبار "الحکم" (جو مرزا صاحب کی سرپرستی میں شائع ہوتا رہا ہے) کا ایک حوالہ نقل کرتا ہوں اسمیں ایک مضمون "طاعون یا پلیگ" کے عنوان سے چھپا تھا جسکی ابتدا ان الفاظ سے ہوتی ہے :-

"یہ ناہنجار اور مہلک مرض کوئی نیا مرض نہیں ہے قدیم سے چلا آتا ہے مختلف کتب تواریخ میں جابجا اسکا ذکر پایا جاتا ہے چنانچہ چھٹی صدی عیسوی میں تمام سلطنت رومتہ الکبریٰ اور یورپ میں لاکھوں جانیں اس سے تلف ہوگئیں اور ۱۳۴۷ء سے ۱۳۴۹ء تک فقط یورپ میں ۲ کروڑ ۵۰ لاکھ آدمی اسکی نذر ہوئے اور ۱۵۳۶ء سے ۱۵۹۹ء تک اس سے برابر تباہی ہوتی رہی پھر ۱۶۶۵ء اور ۱۶۶۶ء کے مابین اس نے لاکھوں جانیں ضائع کیں اسیطرح ہندوستان میں پہلے کئی بار یہ مرض پھیل چکا ہے جسکا ذکر کتب تواریخ میں موجود ہے چنانچہ بادشاہ جہانگیر کے زمانہ میں یہ مرض آگرہ اور پنجاب وغیرہ کے گرد ونواح میں پھیلا۔ ابن بطوطہ نے اپنے سفرنامہ میں لاہور کی طاعون کا ذکر کیا ہے اور حضرت مجدد الف ثانی کے مکتوبات میں بھی اس ناہنجار مرض کا ذکر ہے اور "سیر المتاخرین" میں شاہجہان بادشاہ کے عہد کے واقعات میں بھی اس مرض کا تذکرہ موجود ہے جب کبھی یہ مرض ظاہر ہوا ہے اس نے ملکوں کے ملک تباہ اور برباد کر دیئے ہیں" (الحکم ۷ فروری ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۴)

کیوں مرزائی دوستو! مرزا صاحب کے جھوٹا ہونے میں اب بھی تمہیں کوئی شک رہیگا؟ اگر اس انکشاف کے بعد بھی تم ان کو نبی، رسول، اور مسیح و مجدد تسلیم کرتے رہے تو پھر بجز اس کے اور کیا کہہ سکتا ہوں کہ ؎

جو عقل وفہم ودیانت کہیں یہاں بکتی
تو ہم بھی لیتے کسی اپنے مہرباں کیلئے

## طاعون کا علاج مرزائیت اور خارش

مرزا صاحب نے طاعون سے بچنے کا یہ نسخہ تجویز کیا تھا کہ ان کو نبی اور رسول وغیرہ تسلیم کیا جائے یہی نسخہ مرزائی امت بھی پیش کیا کرتی ہے۔ چنانچہ پچھلے دنوں امرتسر کی مرزائی امت نے بھی اسی مضمون کا اشتہار دیا تھا جس کے جواب میں "تبلیغ حق نمبر اول" ۲۴ مئی ۱۹۲۶ء کو میں شائع کر چکا ہوں لیکن اس علاج کے علاوہ طاعون سے بچنے کا مرزا صاحب نے ایک اور دلچسپ اور عجوبہ روزگار نسخہ بھی بتایا ہے۔ جسے ناظرین کی ضیافت طبع کے لئے ذیل میں نقل کرتا ہوں۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ:-

"مجھے ایک روحانی طریق سے معلوم ہوا ہے کہ اس مرض (طاعون) اور مرض خارش کا مادہ ایک ہی ہے (الی قولہ) اور جب کہ دونوں مرضوں کا مادہ ایک ہے تو کچھ تعجب نہیں کہ خارش کے پیدا ہونے سے اس مرض میں کمی پیدا ہو جائے۔ یہ روحانی قواعد کا ایک راز ہے جس سے میں نے فائدہ اٹھایا ہے اگر تجربہ کرنے والے اس امر کی طرف توجہ کریں اور ٹیکا لگانے والوں کی طرح بطور حفظ ماتقدم ایسے ملک کے لوگوں میں جو خطرہ طاعون میں ہوں خارش کی مرض پھیلا دیں۔ تو میرے گمان میں ہے کہ وہ مادہ اس راہ سے تحلیل پا جائے اور طاعون سے امن رہے" (اشتہار "طاعون" صفحہ ۳ مورخہ ۶ فروری ۱۸۹۸ء)

اس تحریر میں مرزا صاحب نے "خارش پھیلانے" کی جو ہدایت فرمائی ہے اس کے دلچسپ اور عجیب وغریب ہونے میں کس کو شک ہو سکتا ہے۔ لیکن افسوس کہ آپ کی امت نے اس "روحانی علاج" کی کوئی قدر نہ کی۔ اس کو نہ خود استعمال کیا اور نہ دوسرے لوگوں کو اس سے "مستفید" ہونے کا موقعہ دیا۔ حالانکہ مرزائیوں کا فرض تھا کہ وہ اس "روحانی ہدایت" پر فوری عمل کرتے اور جس قدر جلد ممکن ہوتا "خارش زدہ" مریضوں کے ایک جم غفیر کو جمع کر کے ان کے زخموں کو دھوتے اور اس مستعمل پانی کو "مرہم عیسےٰ" سمجھ کر مرزائیوں کو پلاتے۔ یا اپنے جسموں کو "مریضان خارش" کے زخموں کے ساتھ خوب گھستے اور رگڑتے تاکہ خارش پھیلتی اور اس طرح مرنے والے مرزائی طاعون سے بچ کر اس امر کی زندہ شہادت ہوتے کہ چودھویں صدی کے "مجدد" کی تعلیم و ہدایت اگرچہ بادی النظر میں مضحکہ خیز معلوم ہوتی ہے۔ مگر درحقیقت وہ "اعجاز مسیحائی" سے کسی حالت میں کم نہیں اس کے علاوہ گورنمنٹ کی بھی یہ غفلت اور سنگین غلطی ناقابل معافی ہے کہ اس نے اس "مسیحی علاج" کی طرف کوئی توجہ نہیں کی۔ اگر وہ آج اس طرف متوجہ ہو جائے تو اس سے جہاں مرزا صاحب کی ایک "مُردہ سنت" زندہ ہو جائے گی وہاں ہندوستان کے کروڑوں انسان طاعون سے امن میں رہیں گے۔

## "قُوْا اَنْفُسَکُمْ وَاَهْلِيْکُمْ نَارًا"

اے مسلمان بھائیو! آپ نے دیکھ لیا کہ مرزا صاحب نے اپنے دعاوی باطلہ منوانے کے لئے کس قدر فریب دئیے ہیں۔ اور ان کی ہمنوائی میں مرزائی امت کس طرح دھوکے دیتی رہتی ہے۔ پس آپ کی خدمت میں مخلصانہ اور محض اسلامی اخوت کے جوش سے گذارش کرتا ہوں کہ خدا کے لئے ان مکاروں اور غارتگران دین و مذہب کے دام تزویر سے بچو۔ اور اپنے متعلقین کو بھی بچاؤ ؎

من آنچہ شرط بلاغ ست باتو می گویم
تو خواہ پند ازاں در پذیر و خواہ ملال

خویدم العلماء

(پیرزادہ) محمد بہاء الحق قاسمی حنفی عفا اللہ عنہ۔ بازار کٹھاراں کٹڑہ رامگڑھیاں

مطبوعہ ۷ ذی الحجہ ۱۳۴۴ھ امرتسر (پنجاب) مطابق ۱۹ جون ۱۹۲۶ء

(مطبع محمدی امرتسر میں باہتمام منشی نبی بخش پرنٹر چھپا اور محمد بہاء الحق پبلشر نے امرتسر سے شائع کیا)